وأقسامها ما ذكرنا من الفرض والواجب إلخ.

٢- الرخصة لغةً اليسر والسهولة، وشرعاً صرف الأمر من عسر إلى يسر، وهي على نوعين:

أ- رخصة الفعل مع بقاء الحرمة، مثل الإكراه على إجراء كلمة الكفر على اللسان بما يخاف منه على نفسه أو على عضو من أعضائه، بشرط أن يكون قلبه مطمئنا بالإيمان.

حكمه: لو صبر حتى قتل لكان مأجورا؛ لتعظيمه نهي الشارع.

ب- ما استُبيحَ مع قيام السبب، مثل الإكراه على أكل الميتة وشرب الخمر، وكذا من اضطر في مخمصة.

---

۲۔ رخصت: رخصت کے لغوی معنی ہیں آسانی اور سہولت۔ اور اصطلاحی معنی ہیں: حکم کو تنگی سے آسانی کی طرف پھیرنا۔ یعنی رخصت وہ حکم ہے جو کسی عذر یا عارضی بات پیش آنے کی وجہ سے دیا گیا ہو۔ جیسے بیمار اور مسافر کو رمضان میں روزہ نہ رکھنے کی اجازت دی گئی ہے۔

اور رخصت کی دو قسمیں ہیں:

الف۔ حرمت باقی رہتے ہوئے کام کی اجازت، جیسے کسی کو مجبور کیا جائے اور جان سے ختم کرنے کی یا جسم کے کسی عضو کو کاٹ دینے کی دھمکی دی جائے تو جان یا عضو بچانے کے لئے زبان سے کلمہ کفر بولنے کی اجازت ہے، بشرطیکہ دل ایمان پر مطمئن ہو۔

حکم: اگر صبر کرے اور قتل کر دیا جائے تو بڑے اجر کا مستحق ہوگا۔ کیونکہ اس نے شریعت کی ممانعت کی تعظیم کی اور کلمہ کفر زبان سے نہیں نکالا۔

ب۔ جو کام سببِ حرمت کے پائے جانے کے باوجود جائز کر دیا گیا ہو، جیسے کوئی شخص مردار کھانے پر یا شراب پینے پر مجبور کر دیا جائے (اور جان جانے کا یا کسی عضو کے تلف ہونے کا ظن غالب ہو) یا بھوک میں مجبور ہو جائے، تو مردار کھانا جائز ہے۔

حكمه: لو امتنع عن تناوله حتى قتل أو مات يكون آثما؛ لامتناعه عن المباح.

تم الكتاب والحمد لله

---

حکم: اگر مردار کھانے سے بچارہااور مار دیا گیا یا مر گیا تو گنہگار ہوگا۔ کیونکہ وہ جائز چیز سے رکارہااور جان دیدی۔

بحمد اللہ تعالی کتاب پوری ہوئی